انہوں نے اعلیٰ حضرت مجدد بریلوی علیہ الرحمہ پر لگائے۔ معترضین اگر عدل و انصاف کی پابندی اور پسندیدگی کے دعوے دار ہیں تو اس مختصر تفصیل کے بعد وہی بتائیں کہ اعلی حضرت مجدد بریلوی علیہ الرحمہ پر ان معترضین کے الزامات واعتراضات بغض وعناد کے سوا کیا ہیں؟

حق وصداقت کے سچے اور صحیح ترجمان اعلی حضرت مجدد بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا احسان اور ان کی دینی علمی فضیلت ومرتبت ماننے کی بجائے ان پر غلط اعتراضات اور نامناسب الزامات لگانا بلاشبہ سنگین ظلم اور یقیناً حق اور حقائق سے روگردانی ہے۔

وہ اعلی حضرت مجدد بریلوی علیہ الرحمہ کے جن کے نعتیہ کلام نے اردو کی بھی آبرو بڑھائی ہے۔ نعت گوئی کے باب میں جن کا حصہ اس قدر ہے کہ اردو میں کسی اور کے حوالے سے ایسی مقبولیت اور معقولیت کے ساتھ کسی کا شمار نہیں ہوتا، وہ اعلیٰ حضرت بریلوی کہ جن کے نام اور کام کی عظمت ومرتبت کی گونج زبان وعلم کے بوستانوں میں ہے، وہ اعلی حضرت بریلوی کہ تقوی وشریعت وسنّت کی پاس بانی اور پاس داری کی ایک عمدہ مثال ہیں، وہ اعلی حضرت بریلوی کہ علم وعمل میں ان کا امتیاز ایک روشن اور واضح حقیقت ہے، ان کے لیے یہ الفاظ ”واہی تباہی“ بلکہ دریدہ دہنی ہی ٹھہریں گے کہ ”جب قرآن سے نعت گوئی سیکھنے کا دعوی کرنے والے نے اتنے بڑے عالم فقیہ اور مفتی نے عشق رسول کا بہانہ تراش کر نعت رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے نام پر ایسے ایسے گل کھلائے ہیں۔“ (چراغ نوا، ص 16) (معاذ اللہ)

نعمانی صاحب کی قرآن فہمی کا حال تو یہ ہے کہ اپنی کتاب چراغ نوا کے ص 56 پر لکھتے ہیں: ”قرآن میں تو رضی اللہ عنہم صرف صحابہ کرام کے لیے آیا ہے۔ معلوم نہیں یہاں کس فارمولے کے تحت اس کو فٹ کیا گیا ہے۔“ نعمانی صاحب کو قرآن کریم کی سورۃ البینہ کی آخری آیات باترجمہ شاید کبھی پڑھنے کا اتفاق نہیں ہوا اور نہ ایسے ”گستاخ لہجے“ میں وہ یوں خامہ فرسائی نہ کرتے۔

عاشق رسول اعلی حضرت مجدد بریلوی علیہ الرحمہ کے ان معترضین ومخالفین کو کسی فضیلت و مرتبت کے حوالے سے جاننے پہچاننے اور مقبول ومحترم ماننے والا خود ان کے اپنے عہد میں

بھی شاید ہی کوئی ہو لیکن اعلی حضرت کو اپنے عہد ہی نہیں بلکہ گزشتہ 85 برس کی تاریخ گواہ ہے کہ سمتوں میں گلستان نبوی کے اس گل سر سبد کی مہک اور مشکوۃ نبوت سے فیض پانے والے اس چراغ کی روشنی نے مہک اور چمک دمک کی ایک تابندہ و پائندہ مثال قائم کی ہے۔

حضرت امام محمد بن اسمٰعیل بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں تذکروں میں درج ہے کہ وہ حدیث شریف لکھتے ہوئے خوش بو کا اہتمام کرتے تھے، یہ اہتمام بتاتا ہے کہ انہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے غایت درجہ محبت تھی۔ اعلی حضرت مجدد بریلوی علیہ الرحمہ کے بارے میں یہ بتایا گیا کہ وہ جو روشنائی نعت شریف لکھنے میں استعمال کرتے اس میں زعفران ملا کر خوش بو کا اہتمام کرتے، اس اہتمام کو اہل محبت ہی سراہ سکتے ہیں۔

اعلی حضرت مجدد بریلوی علیہ الرحمہ کو عطا ہونے والی ہر خوبی سے میرے ربّ کریم جل شانہ اور میرے پیارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عظمت شان ہی کا اظہار ہونا ہی اعلی حضرت مجدد بریلوی علیہ الرحمہ کا اعزاز و امتیاز ہے اور ان کی تمام زندگی اسی اعزاز و امتیاز کے تحفظ میں گزری ہے، وہ تمنا بھی اسی کی کرتے رہے۔

کام وہ لے لیجئے تم کو جو راضی کرے ٹھیک ہو نامِ رضا تم پہ کروڑوں درود

**اللھم صل وسلم وبارک علی سیدنا محمد وآلہ واصحابہ اجمعین**

محترم قارئین، 10 مئی 2005ء کو میری پیاری والدہ محترمہ حضرت ماں جی قبلہ (رحمۃ اللہ علیہا) اس جہانِ فانی سے رخصت ہو گئیں۔ **اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّآ اِلَیۡہِ رٰجِعُوۡنَ۔ اللھم اغفر لھا وارحمھا وارفع درجتھا**، آمین۔ ان سے محرومی میری زندگی کا وہ شدید سانحہ ہے کہ لگتا ہے زندگی کی توانائی ہی مجھ سے چلی گئی۔ افسردگی کی شدت میں اس اہم موضوع پر شاید ویسا نہیں لکھ سکا جیسا کہ سوچا تھا۔ دیوانِ حضرت حسّان، دیوانِ امام بوصیری، مثنوی مولانا روم، کلیات مولانا جامی اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے کلام سے سیکڑوں اشعار کا اور متعدد کتب سے بہت سے اقتباسات کا انتخاب کیا تھا، وہ سب بھی شامل کرتا تو یہ مضمون جانے اور کتنے صفحات میں پھیل جاتا، تاہم جس قدر مختصر کر سکا وہ حاضر

ہے۔معترضین کے اعتراضات درج کر کے بالترتیب جواب مَیں نے نہیں لکھے بلکہ تمام اعتراضات کا احاطہ کرتے ہوئے معترضین کے اکابر کی تحریروں سے اقتباس درج کر دیے ہیں۔اس فقیر نے معترضین کو خود ان کے اکابر کی تحریروں سے جواب اس لیے دیا ہے کہ انہیں اپنے بڑوں کا پاس ولحاظ کچھ زیادہ ہی ہے اور ان کے لیے یہ لوگ کسی منفی رائے کی تاب نہیں رکھتے۔کاش کہ یہ لوگ لب کشائی اور خامہ فرسائی کرتے ہوئے میرے نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے باب میں اعلیٰ حضرت بریلوی علیہ الرحمہ ہی کی طرح حساس اور محتاط ہوتے۔ اس تحریر میں کوئی غلطی وکوتاہی مجھ سے کسی طرح ہوئی ہو تو اللہ کریم جل شانہ کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں اور طالب عفو ہوں۔اللہ بس باقی ہوس

کوکب نورانی اوکاڑوی غفرلہ

کراچی

2005ء

☆☆☆